آیات نمبر 14 تا 22 میں منافقین کو سخت عذاب کی تنبیہ۔ اللہ کا فیصلہ کہ اللہ اور اس کا رسول ہی غالب رہیں گے۔ اہل ایمان کی نشانی کہ وہ کبھی دشمنان اسلام سے محبت نہیں رکھتے خواہ وہ ان کے قریبی رشتہ دار ہی کیوں نہ ہوں۔

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ تَوَلَّوْا قَوْمًا غَضِبَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ ؕ مَا هُمْ مِّنْكُمْ وَلَا مِنْهُمْ ۙ وَيَحْلِفُوْنَ عَلَى الْكَذِبِ وَهُمْ يَعْلَمُوْنَ ﴿۱۴﴾

کیا آپ نے ان لوگوں کو نہیں دیکھا جو ایسی قوم کے ساتھ دوستی کرتے ہیں جن پر اللہ کا غضب نازل ہوا درحقیقت یہ لوگ پوری طرح نہ تم لوگوں کے ساتھ ہیں اور نہ اُن لوگوں کے ساتھ، اور یہ لوگ جان بوجھ کر جھوٹی باتوں پر قسم کھاجاتے ہیں

اَعَدَّ اللّٰهُ لَهُمْ عَذَابًا شَدِيْدًا ؕ اِنَّهُمْ سَآءَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿۱۵﴾

اللہ نے ان کے لئے سخت عذاب تیار کر رکھا ہے، بے شک وہ بہت برے کام ہیں جو یہ کر رہے ہیں

اِتَّخَذُوْٓا اَيْمَانَهُمْ جُنَّةً فَصَدُّوْا عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَلَهُمْ عَذَابٌ مُّهِيْنٌ ﴿۱۶﴾

ان لوگوں نے اپنی جھوٹی قسموں کو اپنے لئے ڈھال بنا رکھا ہے جس کی آڑ میں وہ لوگوں کو اللہ کی راہ سے روکتے ہیں، پس ان کے لئے ذلیل و رسوا کر دینے والا عذاب ہے

لَنْ تُغْنِيَ عَنْهُمْ اَمْوَالُهُمْ وَلَآ اَوْلَادُهُمْ مِّنَ اللّٰهِ شَيْـًٔا ؕ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ؕ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ﴿۱۷﴾

ان کے مال اور ان کی اولاد انہیں اللہ کے عذاب سے ذرا نہ بچا سکیں گے، یہ لوگ اہل جہنم ہیں، وہ اس جہنم میں ہمیشہ ہمیشہ رہیں گے

يَوْمَ يَبْعَثُهُمُ اللّٰهُ جَمِيْعًا فَيَحْلِفُوْنَ لَهٗ كَمَا يَحْلِفُوْنَ لَكُمْ وَيَحْسَبُوْنَ

اَنَّهُمْ عَلٰى شَیْءٍ ؕ جس روز اللہ ان سب کو دوبارہ زندہ کر کے اٹھائے گا تو وہ اللہ کے سامنے بھی اسی طرح جھوٹی قسمیں کھائیں گے جس طرح تمہارے سامنے کھاتے ہیں اور یہ سمجھیں گے کہ آج بھی ان جھوٹی قسموں سے کام بن جائے گا اَلَاۤ اِنَّهُمْ هُمُ الْكٰذِبُوْنَ ﴿۱۸﴾ آگاہ رہو! کہ یہ بہت ہی جھوٹے لوگ ہیں اِسْتَحْوَذَ عَلَیْهِمُ الشَّیْطٰنُ فَاَنْسٰىهُمْ ذِكْرَ اللّٰهِ ؕ اُولٰٓىِٕكَ حِزْبُ الشَّیْطٰنِ ؕ ان پر شیطان نے پوری طرح غلبہ پالیا ہے سو اُس نے ان کے دلوں سے اللہ کی یاد بھلا دی ہے، یہی لوگ حزب الشیطان ہیں اَلَاۤ اِنَّ حِزْبَ الشَّیْطٰنِ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ ﴿۱۹﴾ خوب جان لو کہ بیشک حزب الشیطان کے لوگ ہی بالآخر خسارہ اٹھانے والے ہوں گے اِنَّ الَّذِیْنَ یُحَآدُّوْنَ اللّٰهَ وَ رَسُوْلَهٗۤ اُولٰٓىِٕكَ فِی الْاَذَلِّیْنَ ﴿۲۰﴾ بے شک جو لوگ اللہ اور اس کے رسول کی مخالفت کرتے ہیں یقیناوہ اللہ کے نزدیک ذلیل ترین لوگوں میں سے ہیں كَتَبَ اللّٰهُ لَاَغْلِبَنَّ اَنَا وَ رُسُلِیْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ قَوِیٌّ عَزِیْزٌ ﴿۲۱﴾ اللہ کا یہ فیصلہ لکھا جا چکا ہے کہ میں اور میرے رسول غالب ہو کر رہیں گے، بلاشبہ اللہ بڑی قوت والا اور نہایت زبردست اور غالب ہے لَا تَجِدُ قَوْمًا یُّؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَ الْیَوْمِ الْاٰخِرِ یُوَآدُّوْنَ مَنْ حَآدَّ اللّٰهَ وَ رَسُوْلَهٗ وَ لَوْ كَانُوْۤا اٰبَآءَهُمْ اَوْ اَبْنَآءَهُمْ اَوْ اِخْوَانَهُمْ اَوْ عَشِیْرَتَهُمْ ؕ اے نبی [صلی اللہ علیہ وسلم]! آپ اللہ اور یوم آخرت پر یقین رکھنے والے لوگوں کو کبھی ایسے لوگوں سے محبت کرتے نہ دیکھیں گے جو اللہ اور اس کے رسول کی مخالفت کرتے ہیں، خواہ وہ ان کے باپ ہوں یا ان کے

بیٹے یا ان کے بھائی یا دیگر عزیز و اقارب ہوں أُولٰٓئِكَ كَتَبَ فِيْ قُلُوْبِهِمُ

الْاِيْمَانَ وَ اَيَّدَهُمْ بِرُوْحٍ مِّنْهُ ؕ اللہ نے ان کے دلوں میں ایمان ثبت کر دیا

ہے اور انہیں اپنے فیض خاص سے تقویت بخشی ہے وَيُدْخِلُهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ

مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ؕ وہ انہیں ایسے باغوں میں داخل کرے گا

جس کے نیچے نہریں رواں ہیں اور وہ ہمیشہ ان باغوں میں رہیں گے رَضِيَ اللّٰهُ

عَنْهُمْ وَ رَضُوْا عَنْهُ ؕ أُولٰٓئِكَ حِزْبُ اللّٰهِ ؕ اللہ ان سے راضی ہو گیا اور وہ اللہ

سے راضی ہو گئے ، یہی لوگ حزب اللہ ہیں اَلَآ اِنَّ حِزْبَ اللّٰهِ هُمُ

الْمُفْلِحُوْنَ ﴿۲۲﴾ خوب جان لو! کہ حزب اللہ کے لوگ ہی بالآخر نجات پانے والے

اور کامیابی حاصل کرنے والے ہوں گے رکوع [۳]